# امثال القرآن

بسم الله الرحمن الرحیم

## روشنی میں رہنے والوں اور اندھیرے میں رہنے والوں کی مثالیں

### پہلی مثال

أَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَأَحْيَيْنَاهُ وَجَعَلْنَا لَهُ نُورًا يَمْشِي بِهِ فِي النَّاسِ كَمَنْ مَثَلُهُ فِي الظُّلُمَاتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِنْهَا كَذَٰلِكَ زُيِّنَ لِلْكَافِرِينَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ (الانعام:122)

کیا بھلا وہ جو مردہ تھا پھر ہم نے اسے زندہ کیا اور ہم نے اس کے لیے ایک نور بنا دیا جس کے ساتھ وہ لوگوں کے درمیان چلتا ہے اس کی طرح ہو سکتا ہے جو اندھیروں میں ہے ان سے نکلنے والا نہیں ۔ اسی طرح کافروں کے لیے وہ کام خوبصورت بنا دیے گئے جو وہ کرتے ہیں۔

### دوسری مثال

أَوْ كَظُلُمَاتٍ فِي بَحْرٍ لُجِّيٍّ يَغْشَاهُ مَوْجٌ مِنْ فَوْقِهِ مَوْجٌ مِنْ فَوْقِهِ سَحَابٌ ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ إِذَا أَخْرَجَ يَدَهُ لَمْ يَكَدْ يَرَاهَا وَمَنْ لَمْ يَجْعَلِ اللَّهُ لَهُ نُورًا فَمَا لَهُ مِنْ نُورٍ (النور:40)

یا (ان کافروں کے اعمال) جیسے نہایت گہرے سمندر میں اندھیرے ہوں جسے موج نے ڈھانپ لیا ہو اس کے اوپر ایک اور موج ہو، اس کے اوپر بادل ہوں، بعض کے اوپر بعض اندھیرے ہیں۔ جب وہ اپنا ہاتھ نکالتا ہے تو قریب ہے کہ اسے دیکھ بھی نہ سکے اور جس کے لیے اللّٰہ نے کوئی نور نہیں بنایا تو اس کے لیے نور نہیں ہے۔

### تیسری مثال

أَفَمَنْ يَمْشِي مُكِبًّا عَلَىٰ وَجْهِهِ أَهْدَىٰ أَمَّنْ يَمْشِي سَوِيًّا عَلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ (الملك:22)

کیا بھلا وہ جو اپنے چہرے کے بل اوندھا چلتا ہے زیادہ ہدایت یافتہ ہے یا وہ جو سیدھا ہو کر درست راستے پر چلتا ہے؟

## تینوں مثالوں سے حاصل ہونے والے فوائد

### نور کیا ہے؟

(1)۔ قرآن نور ہے

(2)۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نور ہیں

(3) دین نور ہے

(4) ذکر نور ہے

### مومن کے لیے دنیا و آخرت میں نور

دنیا میں نور

قبر میں روشنی ہونا

قیامت کے دن بعض بندوں کا سورج کی طرح کا نور

پل صراط میں نور

### غیر مومن دنیا و آخرت میں اندھیروں میں

منافق کا نور بجھ جانا

قیامت کے دن منافق کا نور کا بجھ جانا

## کرنے کے کام

- اللّٰہ سے نورِ ہدایت مانگیں۔
- نور پانے کے لیے روشن کتاب کا علم حاصل کریں اور دوسروں کو بھی اس کی تعلیم دیں۔ (نور کو پھیلانے والے بنیں)۔
- کفر، جہالت اور معصیت کے اندھیروں سے بچیں۔
- دوسروں کو بھی اندھیروں سے نکالیں۔

رَبَّنَا أَتْمِمْ لَنَا نُورَنَا وَاغْفِرْ لَنَا إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ